(حضرت) یوسف (علیہ السلام) کو بھیڑیا کھا گیا ہے آج بھی میں یہ قمیص لے جاتا ہوں اور انہیں بتاتا ہوں کہ یوسف علیہ السلام زندہ ہیں۔ پس میں انہیں خوش کروں گا جیسے میں نے انہیں پریشان کیا تھا۔

شہادت دینے والا یہودا تھا جب قافلہ مصر سے شام کی طرف روانہ ہوا تو کنعان میں حضرت یعقوب علیہ السلام نے خوشبو محسوس کی۔

آپ علیہ السلام نے اپنے پوتوں سے کہا۔

میں یوسف (علیہ السلام) کی خوشبو سونگھ رہا ہوں اگر تم مجھے بے وقوف خیال نہ کرو۔

آپ علیہ السلام کے پوتوں نے کہا:

بخدا! آپ علیہ السلام اپنی پرانی محبت میں مبتلا ہیں جب خوش خبری سنانے والا (یہودا) آ پہنچا اور اس نے وہ قمیص آپ علیہ السلام کے چہرے پر ڈالی تو آپ علیہ السلام فوراً بینا ہو گئے۔

آپ علیہ السلام نے فرمایا:

کیا میں نہیں کہا کرتا تھا تمہیں کہ میں جانتا ہوں اللہ تعالیٰ کے بتانے سے جو تم نہیں جانتے؟ پھر ان بیٹوں نے اپنے اہل و عیال کو سواریوں پر سوار کیا اور مصر کی طرف چل پڑے۔ جب مصر پہنچے تو حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے سے اوپر والے بادشاہ سے بات کی۔ حضرت یوسف علیہ السلام اور وہ بادشاہ ان کے استقبال کے لئے نکلے۔ جب حضرت یوسف علیہ السلام اپنے اہل وعیال سے ملے۔

تو فرمایا:

مصر میں داخل ہو جاؤ اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو تم خیر و عافیت سے رہو گے جب وہ حضرت یوسف علیہ السلام کے روبرو ہوئے تو آپ علیہ السلام نے اپنے والدین کو اپنے پاس جگہ دی یعنی آپ علیہ السلام نے اپنے والد اور خالہ کو اپنے عرش کے اوپر بٹھایا (ایک قول ہے کہ آپ علیہ السلام کی والدہ کو اللہ تعالیٰ نے زندہ فرما دیا تھا وہ تخت پر بیٹھیں) جب حضرت یعقوب علیہ السلام پر موت کا وقت قریب آیا تو آپ علیہ السلام نے حضرت یوسف علیہ السلام کو وصیت کی کہ انہیں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پہلو میں دفن کیا جائے۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کا وصال ہو گیا آپ پر انہوں نے الم پڑھ کر پھونکی پھر آپ علیہ السلام کو شام لے جایا گیا۔

حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا:

اے میرے رب عزوجل! تو نے مجھے یہ ملک عطا فرمایا مجھے باتوں کے انجام کا علم سکھایا اے آسمانوں اور زمین کے بنانے والے! تو ہی میرا کارساز ہے دنیا و آخرت میں، مجھے ایسی حالت میں وفات دے جبکہ میں مسلمان ہوں اور مجھے نیک بندوں کے ساتھ ملا دے۔

(جامع البیان: ج:12 ص:29،18،9،201،94،93،91،84،181 مطبوعہ دار احیاء التراث العربی بیروت)

امام عبدالرحمٰن محمد بن علی بن محمد جوزی متوفی 597ھ لکھتے ہیں:

جب حضرت یوسف علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا تو انہوں نے یہودا کو وصیت کی اور فوت ہو گئے۔ ان کی تدفین

میں لوگوں نے نزاع کیا۔حضرت یوسف علیہ السلام کی برکت کے حصول کے لئے ہر شخص یہ چاہتا تھا کہ اس کے محلہ میں حضرت یوسف علیہ السلام کو دفن کیا جائے پھر انہوں نے اس پر اتفاق کرلیا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو دریائے نیل میں دفن کر دیا جائے تا کہ ان پر سے پانی گزر کر سب تک پہنچ جائے پھر انہوں نے لکڑی کے ایک صندوق میں حضرت یوسف علیہ السلام کو دفن کر دیا پھر حضرت یوسف علیہ السلام کا صندوق وہیں رہا حتیٰ کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب مصر سے روانہ ہوئے تو وہ اپنے ساتھ اس صندوق کو لے گئے اور اس صندوق کو کنعان کی سرزمین میں دفن کر دیا۔

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ

حضرت یوسف علیہ السلام جب فوت ہوئے تو آپ علیہ السلام کی عمر مبارک ایک سو بیس (120) سال تھی۔

(زادالمسیر: ج:4،ص:292 مطبوعہ مکتب اسلامی بیروت)

## آخری التجاء

مجھ بدکار وخطا کار نے ادنیٰ سی کوشش کر کے اس جلد ثانی کو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مکمل کیا۔اس جلد ثانی میں چار انبیاء کرام علیہم السلام حضرت اسماعیل، حضرت اسحاق، حضرت یعقوب اور حضرت یوسف علیہم السلام کا ذکر خیر ہے۔اللہ تعالیٰ کی مقدس بارگاہ میں دعا ہے کہ اگر کہیں کوئی غلطی یا کوتاہی ہوگئی ہو تو اپنے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے معاف فرمائے اور مجھ بدکار وخطا کار اور تمام امت مسلمہ خصوص بالخصوص میرے خاندان کے گناہوں کو معاف فرمائے اور ہم سب کا ایمان پر خاتمہ فرما کر قبر میں زیارت حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم نصیب فرما کر قیامت کے دن شفاعت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نصیب فرما کر جنت الفردوس میں اپنے پیارے نبی مکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے قدمین شریفین میں پڑوس عطا فرمائے۔

آمین بجاہ النبی الامین و صلی اللہ علیہ وسلم

طالب غم مدینہ ومدفن جنت البقیع

عبدالمصطفیٰ محمد مجاہد عطاری قادری عفی عنہ

آستانہ عالیہ چشتیہ جھلار شریف شاہ جمال مظفر گڑھ۔

اختتام کتاب: 8 فروری 2014ء بمطابق 7 ربیع الغوث 1435ھ

